تھا جو تلف ہو گیا، مگر اتنا یاد ہے کہ ۱۸۵۷ء میں شاید وہ پیدا ہوئے تھے۔"

("مرزا رسوا کے تنقیدی مراسلات" صفحہ ۱۵۳)

اگر ڈاکٹر محمد حسن صاحب کی بنیاد شیخ ممتاز حسین کا یہی مضمون ہے تو اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ یہ بنیاد کس قدر کمزور ہے۔

(۳) اب تیسری اور آخری گذارش فرہنگ کے بارے میں ہے، جو اس کتاب کے آخر میں شامل ہے۔ پڑھنے سے پہلے جب میں نے کتاب الٹ پلٹ کر دیکھی تو فرہنگ کے انتہائی اختصار پر حیرت ہوئی، اس لئے مطالعہ کے وقت ایسے مشکل، نامانوس اور غریب الفاظ پر نشان کر لئے جو فرہنگ میں شامل نہیں ہیں۔ میرا خیال تھا کہ تبصرے کے وقت مثال کے طور پر ان الفاظ کو پیش کروں گا، مگر جب مولانا دریا آبادی کا تبصرہ پڑھا تو فیصلہ کیا کہ اب اپنی بات کہنے کے بجائے انھیں کا تبصرہ نقل کر دوں، کیونکہ جو کچھ اور جس طرح انھوں نے لکھا ہے، وہی لکھ سکتے تھے، ملاحظہ ہو:

کہنے کو ایک، فرہنگ کتاب کے آخر میں اب بھی موجود ہے، لیکن کل چار صفحے کی، حالانکہ ایسی کلاسیکی ادب کی کتاب، فرہنگ چار صفحے کی نہیں چالیس صفحے کی مانگ رہی تھی ....
فرہنگ نامکمل، ناتمام اور ناقص تو ہوئی ہے، جتنی اور جیسی بھی ہے، غضب یہ ہے کہ تمام تر معتمد و مستند نہیں۔" (صدق جدید، ۱۰ر دسمبر ۱۹۷۱ء)

بس ایک بات کا اضافہ کرنا چاہتا ہوں وہ یہ کہ حروف کی ترتیب صحیح نہیں ہے، "ت" سے پہلے "پ" اور "م" سے پہلے "ل" آنے چاہیئے تھے، مگر اس کے برعکس ہو گیا ہے۔ تعجب ہے کہ کاپی اور پروف پڑھتے وقت بھی اس غلطی پر نظر نہیں پڑی۔

اس تبصرے کی تیاری کے زمانے میں "امراؤ جان ادا" کے بہت سے اڈیشن میری نظر سے گذرے مگر مکتبہ جامعہ کا یہ اڈیشن جتنا خوبصورت اور جاذب نظر ہے، اس کا مقابلہ کوئی نہیں کر سکتا، ڈاکٹر محمد حسن کا تعارف بھی خوب ہے۔

